VOL 7 - ISSUE 77 DECEMBER 2015

# MASALA
## TV FOOD MAG
RECIPES IN ENGLISH & URDU




Regd. No. SC-1333
Rs.150


READING SECTION
Online Library For Pakistan
WWW.PAKSOCIETY.COM

جانئے نادیہ حسین کے کھانے پینے کے مشغولات

مصالحہ کے شیفس کے کھانوں کی مزیدار ترکیب

پڑھیے شہر شہر کی خبریں








# MASALA
## TV FOOD MAG




Volume 7 - Issue 77 December 2015

# Content







# اداریہ

EDITORIAL

قارئین محترم

السلام وعلیکم!

لیجیے جناب! تمام تر اچھائیوں' برائیوں' ترقی اور تنزلی سمیت 2015ء بھی اپنے اختتام کو پہنچا۔ چند دنوں بعد ہم 2016ء کے چیلنجوں کا مقابلہ کرنے کی تیاری میں ہوں گے۔

ہم رب تعالیٰ کے مشکور ہیں جن کی کرم نوازی کے طفیل مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ کی ترقی کا تسلسل اس سال بھی جاری رہا۔ سال نو میں کامیابیوں کی نئی منازل طے کرنے کا ہمارا عزم مصمم ہے۔ قابل ذکر امر یہ ہے کہ ملک کی سیاسی و معاشی صورتحال کی وجہ سے مختلف رسائل و جرائد کی اشاعت متاثر ہوئی ہے لیکن مداحوں کی محبت نے "مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ" کو کامیاب اور اشاعت میں اضافے والے جرائد کی فہرست میں رکھا۔ اپنے مداحوں کی اسی حوصلہ افزائی کے سہارے ہم نئے سال میں بھی کامیابیوں کے نئے جہان فتح کرنے کا عزم رکھتے ہیں۔

سال کے اس آخری ماہ کی 10 تاریخ انسانی حقوق کے عالمی دن کے حوالے سے جانی جاتی ہے۔ 1950ء میں اقوام متحدہ کی جانب سے منظور کی جانے والی ایک قرارداد کے مطابق دنیا بھر کے انسانوں کو جینے کا حق' برابری کا حق' اظہار رائے کی آزادی' معاشی' سماجی اور ثقافتی حقوق جن میں روزگار' سماجی تحفظ' تعلیم' صحت' حق خود ارادیت اور دیگر حقوق مساوی بنیادوں پر حاصل ہیں۔ قرارداد کا مقصد انسانوں کو ان کا بنیادی حق دلانا تھا۔ بین الاقوامی دن منانے کا مقصد دنیا میں اس دن کے حوالے سے شعور کی آگاہی اور اس مسئلے کا حل نکالنا ہوا کرتا ہے لیکن افسوس صد افسوس کہ کئی دہائیوں سے انسانی حقوق کا عالمی دن منائے جانے کے باوجود اس وقت دنیا کے کئی ممالک میں انسانی حقوق کی صورتحال انتہائی نازک ہے۔

انسانی حقوق کے بارے میں اسلام کا تصور بنیادی طور پر بنی نوع انسان کے احترام' وقار اور مساوات پر مبنی ہے لیکن ایک اسلامی جمہوری حکومت ہونے کے باوجود پاکستان میں رہنے بسنے والی عوام اس محرومی کا دکھ جھیل رہی ہے۔ وطن عزیز کی آزادی کو 68 برس کی ہو چکی ہے لیکن افسوس کہ آنے اور جانے والی کوئی بھی حکومت عوام کو معاشرتی و معاشی استحصال' جان و مال' عزت آبرو' نجی زندگی اور شخصی آزادی کا تحفظ' ظلم کے خلاف آواز اُٹھانے کا حق' اظہار رائے کا حق' مذہبی دل آزاری سے تحفظ کا حق' آزادی اور انصاف کا حق' عورت کی عصمت کا احترام' انسانی مساوات' حکومتی اور مراعات یافتہ طبقے کے جبر کے خوف' جہالت' بھوک' بدحالی اور معاشرتی دباؤ سے آزادی میں سے کسی ایک کو یقینی نہیں بنا سکی۔

بجز انقلاب' کوئی بھی تبدیلی بیک جنبش قلم لانا ممکن نہیں لیکن اگر ہر آنے والی حکومت اپنے طور پر تھوڑی تھوڑی کوشش کرے تو گزرتا وقت بہتری کی نوید سنا سکتا ہے۔ ضرورت ہے تو بس خلوص نیت سے فرائض انجام دینے کی۔

اُمید ہے کہ آنے والے وقتوں میں عوام کسی ایسے حکمران کو منتخب کر کے ایوان تک پہنچائیں گے جو اپنے لوگوں کو بنیادی حقوق کی فراہمی کے لئے سنجیدہ اقدامات کرتا دکھائی دے گا۔




چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی' جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار

اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد' ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ نصر خان' سینئر ویژولائزر۔ سید نبیل احمد' ڈیزائنر۔ یوسف رضوی' فوٹوگرافی۔ حارث عثمانی' احسن قریشی

ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv - فون: 03333222353 ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی - فون: 03332168390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ

ہم نیٹ ورک لیمٹڈ۔ 10/11' حسن علی اسٹریٹ' بالمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 74000 پاکستان یو اے این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640

مزید معلومات کے لئے shazia.anwar@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے http://www.masala.tv/masalamag/

# فاسٹ فوڈز' تاریخ کے آئینے میں

**ابتداء میں ہیم برگرز کو لوگ غیر معیاری چیز گردانتے تھے' گزرتے وقت کے ساتھ فاسٹ فوڈز دنیا بھر میں مقبول ہوتے گئے۔ شازیہ انوار**

برگرز' پیزا' فرنچ فرائز اور بروسٹ جیسے فاسٹ فوڈز کا نام سنتے ہی منہ میں پانی بھر آتا ہے کیوں کہ یہ وہ مزے دار کھانے ہیں' جنہیں کھانے کے لئے وقت اور جگہ کی کوئی قید نہیں۔ مصروف سے مصروف ترین شخص بھی نہایت آسانی سے فاسٹ فوڈ کھانے کا شوق پورا کر لیتا ہے۔

ہم میں سے اکثریت یہ خیال کرتی ہے کہ فاسٹ فوڈز حالیہ تخلیق ہیں جو معاصر ثقافت کے ساتھ پروان چڑھ رہی ہے جب کہ آسانی سے دستیاب کھانوں یعنی فاسٹ فوڈز کی تاریخ بہت قدیم اور انتہائی گنجان آباد علاقوں سے مربوط ہے۔ مثال کے طور قدیم روم کے روٹی کے ڈھابے' شراب اسٹینڈز اور مشرقی ایشیائی شہروں میں کھانے کے لئے تیار نوڈلز۔ مورخین فلافل' فلیٹ بریڈ اور دیگر پکانے کے لئے تیار (ریڈی ٹو کُک) کھانوں کو فاسٹ فوڈز کی پہلی قسم گردانتے ہیں۔ مورخین کے مطابق فاسٹ فوڈز کی ترقی میں یو کے کا کردار نہایت اہمیت کا حامل ہے جس کے ساحلی علاقوں میں اویسٹر اور مقامی سمندری کھانے براہ راست پیش کئے جاتے اور 1860 میں یہیں ٹرالر کے نام سے فش اینڈ چپس کی پہلی دکان معرض وجود میں آئی۔

ریستوران مختلف صورتوں میں ہمیشہ سے ہی انسانی تہذیب کے اردگرد رہے ہیں لیکن قبل ازیں ان ریستورانوں کے قیام کا مقصد مسافروں کو سفری مشکلات سے بچاتے ہوئے سہولیات کی فراہمی تھی۔ روم اور یونان وہ ممالک ہیں جہاں زمانہ قدیم سے ہی میں گھر سے دُور رہنے والوں کو کھانے کی خدمات فراہم کرنے کی غرض سے ریستوران اور چائے اور کافی ہاؤسز قائم کئے جاتے تھے جنہیں عوام میں کافی مقبولیت حاصل تھی' ان ممالک میں یہ رُجحان آج بھی قائم ہے' تاہم یہ طے شدہ بات ہے کہ 18 ویں صدی عیسوی تک تفریح کی غرض سے گھر سے باہر کھانے کا تصور عام نہیں تھا۔

1921ء میں کنساس میں قائم کئے جانے والے ''وائٹ کیسل'' کو فاسٹ فوڈز کا سنگ بنیاد تسلیم کیا جاتا ہے۔ اس وقت دوپہر کے کھانے کے کاؤنٹرز' سرکس اور میلوں ٹھیلوں پر سستے داموں فروخت ہونے والے بن سے بنائے گئے کھانے کو برگر کہا جاتا تھا لیکن برگرز کو عوام کی اکثریت ایک غیر معیاری کھانا قرار دیتی تھی۔ عوام کے اس منفی تاثر کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ لوگ یہ سمجھتے تھے کہ یہ ہیم برگر (hamburger) مذبح خانوں میں ضائع شدہ گوشت اور دیگر اجزاء سے تیار کئے جاتے ہیں۔

کاروں کے معروف صنعت کار اور وائٹ کیسل کے بانیوں نے ہیم برگر کے اس عوامی تاثر میں تبدیلی کی ٹھانتے ہوئے ایک ایسے ریستوران کی بنیاد رکھی جس میں صارفین برگرز کی تیاری کا عمل اپنی آنکھوں سے دیکھ سکتے تھے۔ انہوں نے اپنے ریستوران کا نام ایسا تجویز کیا جس کا مطلب ہی ''صفائی'' تھا۔ وائٹ کیسل وسطی امریکہ اور مڈویسٹ میں نہایت تیزی سے مقبول ہوا' اُن کی کامیابی نے ہیم برگر کی ساکھ کو ملک گیر سطح پر بہتر کیا۔

1948ء میں میک ڈونلڈز (McDonald) برادرز نے اپنے ریستورانوں کو عام کیا' جب کہ برگر کنگ (Burger king) اور ٹیکو بیل (Taco bell) کا آغاز 1950ء میں ہوا۔ کم وقت میں تیار ہو جانے والے کھانوں کو فاسٹ فوڈز تسلیم کرتے ہوئے اس لفظ کو 1951ء میں





ڈکشنریوں میں درج کرلیا گیا۔ 1930ء سے قائم یم برانڈز (Yum! brands) کی جانب سے قائم کینٹکی فرائیڈ چکن (*KFC*) کھانا پکانے کی نئی تکنیک کے ساتھ 1952ء میں میدان میں آیا۔ (یاد رہے کہ پیزا ہٹ اور ٹاکو بیل بھی یم برانڈز کی ذیلی مصنوعات ہیں) 1969ء میں وینڈی (*Wendy's*) قائم ہوا۔ 1951ء سے قائم مونٹیری جیکس (Monterey Jack's) کھانا پکانے کی تیز رفتار سروس کے ہمراہ جیک ان دی باکس (*Jack in the box*) کے نام سے 1986ء میں دوبارہ مارکیٹ میں آیا اس کے بعد پیزا ایکسپریس، پیزا ہٹ، سب وے اور ہارڈیز سمیت دیگر فاسٹ فوڈز چین یکے بعد دیگرے متعارف ہوتی رہیں۔ ان اداروں نے اپنا دائرہ رفتہ رفتہ دنیا کے دیگر ممالک تک وسیع کیا اور آج دنیا کے ترقی یافتہ اور ترقی پذیر ممالک میں ان فاسٹ فوڈز کے چاہنے والوں کی بڑی تعداد موجود ہے۔

نیشنل ریسٹورنٹ ایسوسی ایشن کے مطابق میکڈونلڈ اس وقت دنیا کی سب سے بڑی فاسٹ فوڈ چین ہے، جس کی 120 سے زائد ممالک میں 30 ہزار سے زائد برانچیں موجود ہیں۔ دوسرے نمبر پر کینٹکی فرائیڈ چکن (KFC) ہے جس کی دنیا کے 120 ممالک میں 18 ہزار سے زائد برانچیں قائم ہیں۔

فاسٹ فوڈز آج مغربی ممالک سے لے کر مشرقی خطوں تک ہر جگہ انتہائی مقبول و معروف ہیں۔ فاسٹ فوڈز کے رُجحان نے ہماری سماجی و معاشرتی زندگیوں کو مکمل طور پر تبدیل کر کے رکھ دیا ہے، جو لوگ اچھا کھانا کھانے کے شوقین ہیں وہ گھر کے کھانوں کے ساتھ ساتھ باہر کے کھانوں سے لُطف اندوز ہونے کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتے۔

فاسٹ فوڈز کی کامیابی کی سب سے اہم وجہ مختصر دورانیے کے وقفوں میں صاف ستھرا اور صحت مند کھانا کھانے کے خواہشمندوں کی بڑی تعداد کا ہونا بھی تھی۔ تیزی سے بھاگتی دنیا میں کھانا آرڈر کئے جانے کے بعد ایک یا آدھے گھنٹے کا انتظار دشوار گزار امر ہے ایسے میں جھٹ پٹ پیش کر دیئے جانے والے کھانے نعمت لگا کرتے ہیں۔ فاسٹ فوڈز ریستوران میں کم سروس اور کم وقت میں لذت دار کھانا پیش کر دیا جاتا ہے۔ ایسے ریستورانوں میں کھانا بھاری مقدار میں پہلے ہی سے تیار کر کے یا تو گرم رکھا جاتا ہے، کھانا آدھا کچا پکا کر کے رکھ لیا جاتا ہے یا پھر بچے ہوئے کھانوں کو دوبارہ گرم کیا جاتا ہے۔ بہت سے فاسٹ فوڈ ریستوران بین الاقوامی ریستورانوں کی چینوں کا حصہ یا پھر فرنچائز ہیں اور خاص معیار کی کھانے کی اشیاء ان ریستورانوں تک پہنچائی جاتی ہیں۔

پاکستان میں فاسٹ فوڈز کی بین الاقوامی چینوں میں دستیاب کھانے گراں قیمت ہیں اسی وجہ سے ان ریستورانوں میں معاشی طور پر خوشحال افراد ہی جا سکتے ہیں، تاہم اس بات سے انکار ممکن نہیں کہ ان ریستورانوں میں صفائی ستھرائی اور معیار مقامی ریستورانوں کی نسبت زیادہ بہتر ہے جو وہاں آنے والوں کو متاثر کرتا ہے اور شاید اسی وجہ سے لوگ خوشی خوشی زیادہ پیسے دینے پر آمادہ نظر آتے ہیں۔■

قارئین کے ازحد اصرار پر مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ مشہور شخصیات کے کھانے پینے کے مشغولات کی اشاعت کا اہتمام کررہا ہے۔ اگر آپ بھی اپنے کسی پسندیدہ ستارے کے حوالے سے پڑھنے کے خواہش مند ہیں تو اپنی فرمائش ہمیں ہمارے ای میل ایڈریس پر لکھ بھیجیں۔ شازیہ انوار

# اس ماہ کا ستارہ

## نادیہ حسین

ہزاروں کے مجمع میں علیحدہ اور منفرد نظر آنے والی ماڈل نادیہ حسین کا بے بگا ہے اداکاری کے جوہر بھی دکھاتی رہتی ہیں۔ نادیہ حسین معروف گلوکارہ ٹینا ثانی کی بھانجی اور تابندہ چنائے کی بھتیجی ہیں۔ نادیہ 11 جنوری 1979ء کو کراچی میں پیدا ہوئیں' ابتدائی تعلیم بیکن ہاؤس اسکول سسٹم سے حاصل کرنے کے بعد فاطمہ جناح ڈینٹل کالج سے ڈینٹل سرجری میں بیچلرز کیا۔ نادیہ حسین کے تین بچے شادل' شانزہ اور ساشا ہیں۔

کم عمری میں ہی نادیہ نے کرسٹل ٹوتھ پیسٹ کے اشتہار میں کام سے فن کی دنیا میں قدم رکھ دیا' 2000ء میں اے لیولز کرنے کے بعد 20 سال کی عمر میں لاکھانی سلک ملز کی ونٹر کلیکشن کے لئے اپنا پہلا ماڈلنگ شوٹ کرایا۔ ان کی والدہ نے اپنی دوست شمیل انصاری کے بے حد اصرار پر انہیں ماڈلنگ کی اجازت دے دی' یوں نادیہ نے شمیل انصاری کے منعقد کردہ فیشن شو میں شرکت کے ذریعے اپنے فنی سفر کا باقاعدہ آغاز کیا۔ اس فیشن شو میں نادیہ نے ونی' ایرج' جیا اور تانیہ شفیع کے ہمراہ پہلی بار ریمپ کیا' بعدازاں مبشر خان نے انہیں عمران قریشی' فریحہ الطاف اور دیپک پروانی سے متعارف کرایا اور یہاں سے ان کی ترقی کا سفر شروع ہوا اور آج تک جاری ہے۔ انہوں نے ٹی وی ڈرامے عمر' وادی اور گھر والے' مانے نا یہ دل اور نور بانو سمیت دیگر ڈراموں میں کام کیا۔ نادیہ حسین کا اپنا فوٹو ویئر ٹی فیٹش (Fetish) اور نادیہ حسین لان مارکیٹ میں لوگوں کی توجہ کا مرکز ہیں' جب کہ نادیہ اس وقت ایک بیوٹی سلون کے قیام کی تیاری میں ہیں۔ آیئے جانتے ہیں نادیہ حسین کے غذائی مشغولات۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ کون سے کھانے شوق سے کھاتی ہیں؟
نادیہ حسین ☆ میں ہر چیز کھالیتی ہوں لیکن اُس کے ساتھ مجھے چاہیے اچار اور چٹنیاں۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ کس کیفے میں کھانا زیادہ پسند ہے؟
نادیہ حسین ☆ کیفے فلو' یہاں کا کھانا بہت اچھا ہے۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ کون سی ایسی ڈش ہے جو آپ کو سب سے زیادہ پسند ہے؟
نادیہ حسین ☆ ''کنا'' جب میں نے پہلی بار یہ ڈش کھائی تو مجھے بے حد پسند آئی۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ بیرون ملک جا کر کس طرح کے کھانے' کھانے پسند کرتی ہیں؟
نادیہ حسین ☆ ہر وہ کھانا جو حلال ہو۔







مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ آپ کے ہاتھ کے کون سے کھانوں کے دھوم ہے؟
نادیہ حسین ☆ پاستا اور اسنیکس۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ خود کو چست رکھنے کے لئے کیا اقدامات کرتی ہیں؟
نادیہ حسین ☆ میں اپنی غذا پر بہت توجہ دیتی ہوں۔ روزانہ کی بنیاد پر ایروبک' یوگا اور جم کرتی ہوں۔ میری کوشش ہوتی ہے کہ پروسیسڈ کھانے نہ کھاؤں۔ میرا کھانا کم حراروں اور کم چینی پر مشتمل ہوتا ہے۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ کھانے میں کیا ناپسند ہے؟
نادیہ حسین ☆ مجھے اروی پسند نہیں ہے۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ کون سی ایسی چیز ہے جو کھانے کے لئے ہر وقت تیار رہتی ہیں؟
نادیہ حسین ☆ امی کے ہاتھ کی بنائی ہوئی کڑاہی۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ موٹاپے کے خدشے کے پیش نظر کون سے کھانوں سے نگاہیں چراتی ہیں؟
نادیہ حسین ☆ ایسا تو کچھ بھی نہیں ہے۔ میں نہاری سے پائے تک ہر وہ چیز جس کا دل چاہ رہا ہو' بلا جھجک کھاتی ہوں۔ میں نے ہفتے میں ایک دن خود کو ہر چیز کھانے کی کھلی چھوٹ دی ہوئی ہے۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ آپ کی فٹنس کا کیا راز ہے؟
نادیہ حسین ☆ میری فٹنس کا راز پرہیزی خوراک اور ورزش ہے' مجھے لگتا ہے کہ اگر اس جانب تھوڑی سی توجہ دی جائے تو شخصیت پرکشش دکھائی دیتی ہے۔

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ ☆ پرکشش شخصیت کا حصول کیسے ممکن ہے؟
نادیہ حسین ☆ دیکھئے ویسے تو خود کو جاذب نظر بنانے کے لئے ہمیں بطور خاص اپنے چہرے کا خیال رکھنا چاہئے۔ دھول اور مٹی سے بچانا چاہئے لیکن اس کے ساتھ ساتھ کھانے پینے کی عادات پر خصوصی توجہ کی ضرورت ہے۔ زیادہ سے زیادہ سبزیاں اور پھل کھانے چاہئیں' اس کے ساتھ ساتھ تازہ پھلوں کے جوس ضرور پینے چاہئیں۔ ■

LET'S REPEAT HISTORY

LET'S MAKE SHAUKAT KHANUM PESHAWAR

Rs. 80 crore is required to equip the Hospital






Shaukat Khanum
Memorial Cancer Hospital
and Research Centre

Deposit your donations at our offices, laboratory collection centres or any bank nationwide. For further assistance or to have your cheque collected directly from your doorstep, please call **0800 11 555.** For online donation, please visit our website **www.shaukatkhanum.org.pk**



# "ہم مصالحہ" ریٹنگ میں سب سے آگے

کنٹر میڈیا (میڈیا لوجک) کی حالیہ رپورٹ کے مطابق مصالحہ کے تمام شوز ناظرین میں انتہائی مقبول ہیں

اب سے کچھ سال قبل تک جنوبی ایشیا، بطور خاص پاکستان میں کسی نے سوچا بھی نہیں تھا کہ آنے والے وقتوں میں کھانا پکانے سے متعلق ایک ایسا چینل بھی عوام کے درمیان ہوگا جس کے بغیر ان کی زندگی پھیکی ہوگی اور گزرتے وقت کے ساتھ ساتھ یہ چینل مقبولیت کے تمام ریکارڈز توڑ دے گا۔ یہ ہے "ہم مصالحہ" جس نے پوری دنیا کو اپنے جنون میں مبتلا کر رکھا ہے۔ یہ وہ منفرد چینل ہے گزشتہ 9 سالوں سے 24 گھنٹے کی بنیاد پر عوام کو خدمات فراہمی میں مصروف ہے۔ یہ دعویٰ بالکل درست ہے کہ نہ صرف جنوبی ایشیا، بلکہ پوری دنیا میں جہاں جہاں یہ چینل دیکھا جاتا ہے ہم مصالحہ کی بدولت کھانے پینے کے رجحان میں انقلابی تبدیلی رونما ہوئی ہے۔

کنٹر میڈیا کی حالیہ ایک رپورٹ نے "ہم مصالحہ" کی اس اہمیت پر مہر تصدیق ثبت کر دی ہے جس کے مطابق "ہم مصالحہ" کی جانب سے پیش کیے جانے والے تمام شوز ناظرین میں انتہائی مقبول ہیں۔ کنٹر میڈیا (میڈیا لوجک) نے ستمبر 2015 میں پاکستان کے 10 بہترین کوکنگ شوز کی جو ٹی آر پی جاری کی ہے اس کے مطابق سب سے زیادہ دیکھا جانے والا کوکنگ شو ہانڈی ہے جس کی ریٹنگ 1.4 ہے اس کے بعد 1.0 مصالحہ مارننگز' 0.7 دعوت' 0.7 تڑکا' 0.6 لائیولی ویک اینڈز' 0.6 چسکا پکانے کا' 0.5 جسٹ بیکنگ' 0.5 مسز سارہ اسماعیل جب کہ 0.4 فوڈ ڈائریز اور پھر 0.4 ہی کے ساتھ اوریجنل چن ودو کب خواب ناظرین کی ترجیحات میں ہیں۔

واضح رہے کہ کنٹر میڈیا کا پاکستان میڈیا لوجک سیل کے ساتھ اشتراک ہے جو پاکستان میں نیشنل ٹی وی ریٹنگ پرووائیڈر ہے۔ اس اشتراک کا مقصد میڈیا مانیٹرنگ کو مزید مستحکم کرنا ہے۔ واضح رہے کہ کنٹر میڈیا کے پاس ریٹنگ کے حوالے سے انتہائی مستند اور موثر ریڈ میٹر ٹیکنالوجی ہے جس کے استعمال کے ذریعے عوامی مقبولیت کے اعتبار سے شوز کی ریٹنگ کو پیش کرتا ہے۔








## Peas Parathay

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Whole wheat flour (sieved) | 2 cups |
| Peas | 2 cups |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Green chillies (chopped) | 4 |
| Onions (chopped) | 2 |
| Fresh coriander (chopped) | ½ bunch |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tbsp |
| Refined flour (made into paste with water) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying + 2 tbsp |

### Method:

- Knead flour with warm water into a dough.
- Lightly grind peas in a chopper; add red chillies, pepper, cumin, lemon juice, green chillies, coriander and salt.
- Heat 2 tbsp oil in a frying pan; fry peas; remove and add onions.
- Make small balls from dough; roll out one ball into a disc; spread a layer of peas on it; brush flour on edges and cover with another disc; press to seal edges.
- Roast parathay on an iron griddle from both sides while applying oil.
- Repeat process to make more parathay.

## مٹر کے پراٹھے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آٹا (چھنا ہوا) | 2 پیالی |
| مٹر | 2 پیالی |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 4 عدد |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ½ گڈی |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| میدہ (پانی میں گھلا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے +2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

آٹے میں نمک ملا کر گرم پانی سے گوندھ لیں۔ مٹر کو چوپر میں ہلکا سا چوپ کرلیں' اس میں لال مرچ' کالی مرچ' زیرہ' لیموں کا رس' ہری مرچیں' ہرا دھنیا اور نمک ملالیں۔ فرائنگ پین میں 2 کھانے کے چمچے تیل گرم کریں اور مٹر بھون کر نکالیں پھر پیاز ملالیں۔ آٹے کے پیڑے بنالیں' ایک پیڑے کو بیل کر اس میں مٹر کی تہہ لگالیں' اس کے کناروں پر میدہ لگائیں اور دوسری روٹی رکھ کر دبادیں۔ پراٹھے کو توے پر تیل لگاتے ہوئے دونوں جانب سے سینک لیں۔ اس عمل کو دہراتے باقی تمام پراٹھے تیار کرلیں۔




## Sweet Chilli Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | 1 kg |
| Chicken stock | ¼ cup |
| Cornflour | 3 tbsp |
| Chilli sauce | ½ cup |
| Tomato ketchup | 2 tbsp |
| Fresh coriander (chopped) | 1 bunch |
| Eggs (beaten) | 2 |
| Brown sugar | 2 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Soya sauce, White vinegar | 1 tbsp each |
| Green chillies (finely cut) | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Sesame oil | 1 tbsp |
| Oil | for frying + 4 tbsp |

### Method:

- Marinate chicken with salt and pepper; set aside for a little while.
- Coat chicken with eggs.
- Heat oil in a wok; fry chicken golden; remove on an absorbent paper.
- Heat 4 tbsp oil in a pot; fry ginger/garlic.
- Add ketchup, chilli sauce, red chillies, soya sauce, vinegar, coriander and sugar; cook.
- Mix cornflour in stock; add to pot while continuously stirring; add chicken, sesame oil and green chillies; dish out.

## سوئٹ چلی چکن

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| مرغی کی یخنی | ¼ پیالی |
| کارن فلور | 3 کھانے کے چمچے |
| چلی ساس | ½ پیالی |
| ٹماٹو کیچپ | 2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ایک گڈی |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 2 عدد |
| براؤن چینی | 2 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| سویا ساس، سفید سرکہ | ایک ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تل کا تیل | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لئے +4 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

مرغی کی بوٹیوں پر کالی مرچ اور نمک ملا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں، پھر انہیں انڈے میں لپیٹیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور بوٹیوں کو سنہری تل کر جاذب کاغذ پر نکالیں۔ دیگچی میں 4 کھانے کے چمچے تیل گرم کر کے لہسن ادرک بھونیں۔ اس میں ٹماٹو کیچپ، چلی ساس، لال مرچ، سویا ساس، سرکہ، ہرا دھنیا اور براؤن چینی ملا کر پکائیں۔ یخنی میں کارن فلور گھول کر چمچہ چلاتے ہوئے دیگچی میں ملائیں، پھر مرغی، تل کا تیل اور ہری مرچیں ملا کر ڈش میں نکالیں۔

Handi



# Sweet and Sour Prawns with Vegetables

### Prawn Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns | ½ kg |
| Eggs | 2 |
| Sugar | 1 tsp |
| *Chicken cube flour | 1 tbsp |
| Cornflour | 3 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

### Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Tomato sauce | ½ cup |
| Garlic (chopped) | 6 cloves |
| Jaggery | 1 tbsp |
| Black pepper powder | ½ tsp |
| Cornflour | 2 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Pineapple juice | 2 tbsp |
| Sesame oil | few drops |
| Oil | 2 tbsp |
| Salt | to taste |

### Vegetable Ingredients:

| | |
|---|---|
| Cauliflower (flowers only) | 1 |
| Capsicums (cubed) | 3 |
| Onions (cubed) | 3 |
| Pineapple pieces | 6 |
| Soya sauce | 1 tsp |
| White vinegar | 1 tsp |
| Sugar | 1 tsp |
| White pepper powder | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 tbsp |

### Method:

- Marinate prawns with their ingredients; set aside for a few minutes.
- Heat oil in a wok; fry prawns golden one by one; remove on an absorbent paper.
- Cook sauce ingredients in a pot while continuously stirring with a wooden ladle till thick.
- Heat oil in a wok; fry vegetable ingredients on high flame; add prawns and sauce; dish out.

★ To make chicken cube flour mix 10 packets of chicken cubes in 2 ½ cups of refined flour; mix with your fingers; refrigerate and use as required.

# سبزیوں والے کھٹّے میٹھے جھینگے

### جھینگوں کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے | ½ کلو |
| انڈے | 2 عدد |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| ☆ چکن کیوب ملا میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کارن فلور | 3 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| ٹماٹو ساس | ½ پیالی |
| لہسن (چوپ کئے ہوئے) | 6 جوے |
| گڑ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کارن فلور، سویا ساس | 2، 2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ، اناناس کا جوس | 2، 2 کھانے کے چمچے |
| تل کا تیل | چند قطرے |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |

### سبزیوں کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| پھول گوبھی کے پھول | ایک عدد |
| شملہ مرچیں (چوکور کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| پیاز (چوکور کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| اناناس کے ٹکڑے | 6 عدد |
| سویا ساس، سفید سرکہ | ایک، ایک چائے کا چمچہ |
| چینی، پسی ہوئی سفید مرچ | ایک، ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک کھانے کا چمچہ |

### ترکیب:

جھینگوں میں اس کے اجزاء ملا کر چند منٹ کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور ایک، ایک جھینگا سنہری تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ دیگچی میں ساس کے اجزاء لکڑی کے چمچے سے چلاتے ہوئے گاڑھا ہونے تک پکائیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے سبزیوں کے اجزاء تیز آنچ پر بھونیں، اس میں جھینگے اور ساس ملا کر ڈش میں نکال لیں۔

☆ چکن کیوب [illegible] لئے 2½ پیالی میدے میں 10 پیکٹ چکن کیوب شامل کریں اور ہاتھوں سے مسل کر [illegible] آمیزے کو بنا کر فرج میں رکھ لیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔








## Saag Mince

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince (hand-chopped) | ½ kg |
| Spinach (chopped) | ½ kg |
| Soya (chopped) | 2 bunches |
| Fenugreek (chopped) | 6 bunches |
| Fresh coriander (chopped) | ½ bunch + for garnishing |
| Whole green chillies | 6 |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Turmeric powder | 1 ½ tsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Immerse spinach, fenugreek and soya in water; add ½ tsp turmeric; allow to soak for 20 minutes.
- Heat oil in a pot; fry onion golden; add remaining turmeric, red chillies and ginger/garlic; roast for a few seconds.
- Add mince and salt; cook till dry.
- Add spinach, fenugreek, soya and green chillies; fry.
- When dry, fry again and add coriander.
- Dish out; garnish with coriander.

## ساگ قیمہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ (ہاتھ کا کٹا ہوا) | ½ کلو |
| پالک (چوپ کیا ہوا) | ½ کلو |
| سویا (چوپ کیا ہوا) | 2 گڈی |
| میتھی (چوپ کی ہوئی) | 6 گڈی |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ½ گڈی + سجانے کے لئے |
| ثابت ہری مرچیں | 6 عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | 1½ چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

پالک، میتھی اور سویا پانی میں بھگوئیں اور ½ چائے کا چمچہ ہلدی ڈال کر 20 منٹ کے لئے بھگو دیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں، اس میں باقی ہلدی، لال مرچ اور لہسن ادرک ملا کر چند سیکنڈ بھونیں، پھر قیمہ اور نمک ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں پالک، میتھی، سویا اور ہری مرچیں ملا کر بھونیں، پانی خشک ہو جائے تو اسے دوبارہ بھونیں اور ہرا دھنیا شامل کر دیں۔ مزیدار قیمہ ڈش میں نکالیں اور اسے ہرے دھنیے سے سجا دیں۔






# Fish Achari Tikkay

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Surmai fish pieces | ½ kg |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Tikka masala (packaged) | 2 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce leaves, Lemon | for decoration |

## Method:

- Marinate fish with vinegar; set aside for 5 minutes; wash.
- Place fish on a strainer.
- Marinate fish with remaining ingredients; set aside for ½ hour.
- Heat a grill pan and brush oil on it; grill fish pieces golden from both sides; dish out.
- Decorate dish with lettuce and lemon; serve.

# مچھلی کے اچاری تکّے

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| سرمئی مچھلی کی بوٹیاں | ½ کلو |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| تکہ مصالحہ (پیکٹ والا) | 2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے، لیموں | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

مچھلی کی بوٹیوں پر سرکہ لگا کر 5 منٹ کے لئے رکھ دیں، پھر دھو لیں۔ انہیں پانی خشک ہونے کے لئے چھلنی پر رکھ دیں۔ ان پر باقی تمام اجزاء لگا کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ گرل پین کو گرم کر کے چکنا کریں، اس پر مچھلی کے ٹکڑے دونوں جانب سے سنہری کر کے ڈش میں نکال لیں۔ انہیں سلاد پتے اور لیموں سے سجا کر پیش کریں۔




## Garlic and Flaxseed Cheese Naans

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | 2 cups |
| Yeast | 1 tbsp |
| Sugar | 1 tsp |
| Garlic (chopped) | 5 cloves |
| Flaxseeds | 1 tsp |
| Mozzarella cheese (grated) | 100 grams |
| Salt | to taste |
| Butter | 4 tbsp |

### Method:

- Dissolve sugar and yeast in lukewarm water; set aside and allow it to rise.
- Mix flour with garlic, butter, yeast and salt; knead into a dough with lukewarm water; set aside for 3 hours.
- Make balls from dough; roll into thick discs; poke holes into discs with a fork; sprinkle flaxseeds on top.
- Place naans on an oven-tray; bake in a pre-heated oven at 200° C for 10 minutes.
- Sprinkle cheese on naans; place in the oven for 1 minute; remove; serve hot.

## لہسن اور السّی کے پنیری نان

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | 2 پیالی |
| خمیر | ایک کھانے کا چمچہ |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| لہسن (چوپ کئے ہوئے) | 5 جوے |
| السی کے بیج | ایک چائے کا چمچہ |
| موزریلا پنیر (کدوکش) | 100 گرام |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | 4 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

نیم گرم پانی میں چینی اور خمیر گھول کر پھولنے کے لئے رکھ دیں۔ میدے میں لہسن، مکھن، خمیر اور نمک شامل کرکے نیم گرم پانی سے گوندھیں دیں اور 3 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ اس کے پیڑے بنا کر موٹا موٹا بیل لیں، ان پر کانٹے کی مدد سے نشان لگائیں اور السی چھڑک دیں۔ نان اوون کی ٹرے میں رکھیں اور پہلے سے گرم اوون میں 200°C پر 10 منٹ تک پکائیں۔ انہیں نکال کر پنیر چھڑکیں اور ایک منٹ کے لئے دوبارہ اوون میں رکھ کر نکالیں۔ مزیدار نان گرما گرم پیش کریں۔






## Bariyan Mutton

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton | ½ kg |
| Bariyan | 250 grams |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Ginger/garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Cumin seeds (roasted and crushed) | 1 tsp |
| Coriander seeds (roasted and crushed) | 1 tsp |
| Mustard seeds (crushed) | ½ tsp |
| Fenugreek seeds | ½ tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Curry leaves | 5 |
| Tamarind pulp | ½ cup |
| Salt | to taste |
| Oil | 4 tbsp |
| Fresh coriander (chopped) | for sprinkling |

### Method:

- Blend mustard seeds, fenugreek seeds, tamarind, onions, ginger/garlic, red chillies and salt with little water in a blender.
- Marinate mutton with blended masala; set aside for 1 hour.
- Heat oil in a pot; fry curry leaves, cumin and coriander; add mutton along with blended masala and bariyan; cook till oil separates; dish out.
- Sprinkle coriander on top; serve.

## بڑیاں گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| بڑیاں | 250 گرام |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| بھنا اور کٹا ہوا زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| بھنا اور کٹا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا رائی دانہ | ½ چائے کا چمچہ |
| میتھی دانے | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کڑھی پتے | 5 عدد |
| املی کا گودا | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

جوسر میں رائی دانہ، میتھی دانے، املی، پیاز، لہسن ادرک، لال مرچ اور نمک کو تھوڑے سے پانی کے ہمراہ پیس لیں۔ گوشت پر یہ آمیزہ لگائیں اور ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے کڑھی پتے، زیرہ اور دھنیا بھونیں، اس میں مصالحے سمیت گوشت اور بڑیاں ڈالیں، پھر تیل علیحدہ ہونے تک پکا کر ڈش میں نکال لیں اور ہرا دھنیا چھڑک دیں۔






## Nuggets

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | 300 grams |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| White pepper powder | ½ tsp |
| Garlic powder | ½ tsp |
| Cornflour | ½ cup |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Eggs (beaten) | 2 |
| Chinese salt | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce leaves, Tomato | for decoration |

### Method:

- Combine mince with garlic powder, both peppers, Chinese salt and salt in a chopper.
- Shape into nuggets using a mould or by hand.
- Coat first with cornflour, then eggs and finally with breadcrumbs.
- Heat oil in a frying pan; fry nuggets golden on medium flame; remove on an absorbent paper.
- Decorate a serving dish with lettuce leaves and tomato; place nuggets on it; serve hot.

## نگٹس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | 300 گرام |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| گارلک پاؤڈر | ½ چائے کا چمچہ |
| کارن فلور | ½ پیالی |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 2 عدد |
| چائنیز نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے، ٹماٹر | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

چوپر میں قیمہ، گارلک پاؤڈر، کالی مرچ، سفید مرچ، چائنیز نمک اور نمک یکجان کر لیں۔ اس آمیزے کے سانچے یا ہاتھ کی مدد سے نگٹس بنا لیں۔ انہیں پہلے کارن فلور، انڈے اور پھر ڈبل روٹی کے چورے میں لپیٹ لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور درمیانی آنچ پر نگٹس سنہری تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ سرونگ ڈش کو سلاد پتے اور ٹماٹر سے سجائیں، اس پر گرما گرم نگٹس رکھ کر پیش کریں۔






## Barbecue Meatball Kebabs

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince | ½ kg |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Onion (chopped) | 1 |
| Spring onion (chopped) | 1 |
| Breadcrumbs | ½ cup |
| Thyme | 1 pinch |
| Worcestershire sauce | 1 tbsp |
| Paprika powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| White pepper powder | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp |
| Lettuce leaves, Onion (rings) | for decoration |

### Method:

- Chop all ingredients in a chopper.
- Pierce little mince onto wooden skewers; barbecue over hot coals if desired or steam and fry golden in a frying pan.
- Decorate a dish with lettuce leaves and onion; place meatballs on it; serve.

## باربی کیو کوفتہ کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچ |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ½ پیالی |
| تھائم | ایک چٹکی |
| وارچسٹر شائر ساس | ایک کھانے کا چمچ |
| پیپریکا پاؤڈر | ایک چائے کا چمچ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ½ چائے کا چمچ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچ |
| سلاد پتے، پیاز (لچھے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

چوپر میں تمام اجزاء یکجان کر لیں۔ اس میں سے تھوڑا تھوڑا آمیزہ لکڑی کی سیخوں پر لگائیں۔ انہیں چاہیں تو کوئلوں پر سینک لیں یا پھر اسٹیم کر کے فرائنگ پین میں سنہری کریں۔ ڈش کو سلاد پتے سے سجائیں اور کوفتے اس پر رکھ کر پیش کریں۔








## Shashlik Rice

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Sela Rice (boiled) | 300 grams |
| Garlic (chopped) | 5 cloves |
| Eggs | 4 |
| Capsicum (finely cut) | 1 |
| Carrot (finely cut) | 1 |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Chicken cubes | 2 |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Chinese salt | 1 pinch |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp + for omelette |
| Shashlik sticks (prepared) | as accompaniment |

### Method:

- Heat oil in a pot; add eggs and salt to make omelette.
- Heat remaining oil in a pot; fry garlic golden; add carrot, capsicum, chicken cubes, soya sauce, pepper, Chinese salt and salt.
- Add rice and little water; keep on dum.
- Add omelette in rice; dish out.
- Serve with shashlik sticks.

## شاشلک رائس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| سیلا چاول (اُبلے ہوئے) | 300 گرام |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 5 جوے |
| انڈے | 4 عدد |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| چکن کیوبز | 2 عدد |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| چائنیز نمک | ایک چٹکی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے + آملیٹ کے لئے |
| شاشلک اسٹکس (تیار) | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے انڈے اور نمک ملا کر آملیٹ تیار کرلیں۔ کڑاہی میں باقی تیل گرم کریں' اس میں لہسن سنہری کرکے گاجر' شملہ مرچ' چکن کیوبز' سویا ساس' کالی مرچ' چائنیز نمک اور نمک ملائیں' اس میں چاول اور تھوڑا سا پانی ڈال کر کے دم پر رکھ دیں۔ اس میں آملیٹ ملائیں اور ڈش میں نکال لیں۔ اسے شاشلک اسٹکس کے ہمراہ پیش کریں۔








## Winter Steak

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut (one piece) | 225 grams |
| White pepper powder | ½ tsp |
| Mustard seeds (powdered) | ½ tsp |
| Worcestershire sauce | 1 tbsp |
| Egg (beaten) | 1 |
| Refined flour | 1 cup |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Salt | ½ tsp |
| Lettuce leaves, Cucumber, Tomato | for decoration |
| French fries | as accompaniment |
| Oil | for frying |

### Method:

- Pound undercut with a mallet to make it thin.
- Marinate with white chilli powder, mustard, Worcestershire sauce and salt; set aside for 1 hour.
- Coat first with flour, then egg and finally breadcrumbs.
- Heat oil in a frying pan; fry undercut golden from both sides on low flame; dish out.
- Decorate dish with lettuce, cucumber and tomato; serve with french fries.

## ونٹر اسٹیک

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ (ایک ٹکڑا) | 225 گرام |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی رائی | ½ چائے کا چمچہ |
| وارچسٹر شائر ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| انڈہ (پھینٹا ہوا) | ایک عدد |
| میدہ | ایک پیالی |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے، کھیرا، ٹماٹر | سجانے کے لئے |
| فرنچ فرائز | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

انڈر کٹ کو کسی بھاری چیز کی مدد سے کچل کر پتلا کرلیں۔ اس میں سفید مرچ، رائی، وارچسٹر شائر ساس اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ اسے پہلے میدے، انڈے اور پھر ڈبل روٹی کے چورے میں لپیٹیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور ہلکی آنچ پر انڈر کٹ دونوں جانب سے سنہری کرکے ڈش میں نکالیں۔ ڈش کو سلاد پتے، کھیرے اور ٹماٹر سے سجائیں، اسے فرنچ فرائز کے ہمراہ پیش کریں۔






# Pasandeeda Chicken

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 16 |
| Egg | 1 |
| Cornflour | 3 tbsp |
| Refined flour | 1 ½ tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Green chilli paste | 1 tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Salt | 1 ½ tsp |

## Other Ingredients:

| | |
|---|---|
| Yogurt (strained) | 1 tsp |
| Yellow food colour | ¼ tsp |
| Curry leaves | 12 |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Green chillies (cut lengthwise) | 6 |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | ¼ cup |
| Fresh coriander (finely cut) | for sprinkling |

## Method:

- Mix chicken ingredients and set aside for 1 hour.
- Mix food colour and salt in yogurt; strain.
- Heat oil in a wok; add curry leaves, green chillies, yogurt, soya sauce and chicken; cook till dry.
- Sprinkle coriander on top; serve.

# پسندیدہ مرغی

## مرغی کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | 16 ٹکڑے |
| انڈہ | ایک عدد |
| کارن فلور | 3 کھانے کے چمچے |
| میدہ | 1½ چائے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (پسی ہوئی) | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | 1½ چائے کے چمچے |

## دیگر اجزاء:

| | |
|---|---|
| دہی (پانی نکلی ہوئی) | ایک چائے کا چمچہ |
| کھانے کا پیلا رنگ | ¼ چائے کا چمچہ |
| کڑھی پتے | 12 عدد |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 6 عدد |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |
| ہرا دھنیا (باریک کٹے ہوئے) | چھڑکنے کے لئے |

## ترکیب:

مرغی میں اس کے اجزاء ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ دہی میں کھانے کا رنگ اور نمک ملا کر چھان لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے کڑھی پتے، ہری مرچیں، دہی، سویا ساس اور مرغی ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ پسندیدہ مرغی ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔








## Sweet Chilli Sauce Prawns

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns (de-veined) | ½ kg |
| White pepper powder | ½ tsp |
| Garlic paste | 2 tsp |
| Cornflour, Refined flour (sieved) | ¼ cup each |
| Egg | 1 |
| Spring onion (finely cut) | ½ cup |
| Tomato, Carrot (cubed) | 1 each |
| Onion, Capsicum (cubed) | 1 each |
| Chilli garlic sauce | 2 tbsp |
| Soya sauce | ¼ cup |
| Hoisin sauce | 2 tbsp |
| Sweet and sour sauce | ¼ cup |
| Chicken stock | 1 cup |
| Cornflour | 1 tbsp |
| Salt | ½ tsp |
| Chilli oil | 2 tbsp |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Marinate prawns with white chilli powder, ½ garlic, flour, cornflour, egg, chilli oil and salt.
- Heat oil in a wok; fry prawn dumplings and remove.
- Heat oil in a pot; add remaining ingredients along with all vegetables; cook for a little while.
- Add prawns; dish out and serve.

## سوئٹ چلی ساس والے جھینگے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے (صاف کیے ہوئے) | ½ کلو |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن | 2 چائے کے چمچے |
| کارن فلور، میدہ (چھنا ہوا) | ¼، ¼ پیالی |
| انڈہ | ایک عدد |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| ٹماٹر، گاجر (چوکور کٹے ہوئے) | ایک ایک عدد |
| پیاز، شملہ مرچ (چوکور کٹی ہوئی) | ایک ایک عدد |
| چلی گارلک ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | ¼ پیالی |
| ہوائزن ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| سوئٹ اینڈ سار ساس | ¼ پیالی |
| مرغی کی یخنی | ایک پیالی |
| کارن فلور | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| مرچوں کا تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| تیل | ½ پیالی |

### ترکیب:

جھینگوں پر سفید مرچ، ½ لہسن، میدہ، کارن فلور، انڈہ، مرچوں کا تیل اور نمک ملا کر رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور جھینگوں کے پکوڑے تل کر نکال لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے سبزیوں سمیت باقی تمام اجزاء ڈالیں اور تھوڑی دیر تک [illegible] اور ڈش میں نکال کر پیش کریں۔

